شیرینیٔ زبان و سلاست کے واسطے
اربابِ ذوق ترسیں گے یکسر تمہارے بعد

دوشیزۂ غزل کی سنوارے گا کون زلف
آخر کرے گی ناز یہ کس پر تمہارے بعد

لائے گا کون ڈوب کر الفاظ کے گُہر
ڈھونڈے گا 'بحرِ نطق' شناور تمہارے بعد

تشبیہ دے کے قلب کی دامن کے داغ سے
جھانکے گا کون شیخ کے اندر تمہارے بعد

تخئیل کے حسیں پری زاد و ماہوش
پائیں گے کیسے لفظوں کے پیکر تمہارے بعد

شعروں کے بت تراش تو آئیں گے بے شمار
شاید نہ پھر اٹھے کوئی آذر تمہارے بعد

دیکھے گا کون حسن کی عشوہ طرازیاں
سمجھے گا کون عشق کے تیور تمہارے بعد



تعمیر کر کے اپنی اُمیدوں کا آشیاں
رکھے گا کون برق کی زد پر تمہارے بعد

ویراں دکھائی دے گی مہ و خور کی شاہراہ
کٹ جائیں گے خیال کے شہپر تمہارے بعد

ڈالیں گے سر پہ خاک بہاروں کے قافلے
ہوں گے اداس سرو و صنوبر تمہارے بعد

دیکھے گا روز راہ بصد شوق و اضطراب
پردہ حریمِ ناز کا اٹھ کر تمہارے بعد

راز و نیاز شوق کی روداد دلپزیر
آئیں گی یوں نہ شعروں میں ڈھل کر تمہارے بعد

'خم خانۂ' ادب کا سماں ہوگا سوگوار
کھنکیں گے پھر نہ شیشہ و ساغر تمہارے بعد

موجِ صبؔا کے ساز پر نغمات چھیڑ کر
گھولے گا کون کانوں میں شکر تمہارے بعد

موجود تم ہو اس لیے خاموش ہے ابھی
موجِ نسیم کھولے گی دفتر تمہارے بعد

صامت کی کیا مجال ہے ناطق کے سامنے
کوئی سخن طراز ہو کیوں کر تمہارے بعد

☆☆



پیدائش یکم جنوری ۱۹۲۸ء

وفات ۲۵/جون ۱۹۸۹ء

جناب اختؔر مسلمی صاحب واقعی مستند شاعر ہیں۔

اُن کا شمار ملک کے اساتذہ میں ہوتا ہے۔

نذیر بنارسی


**WISE PUBLICATIONS**

10-Azmi Apartments, N-1, Abul Fazl Enclave

Jamia Nagar, New Delhi-25

